وان لم يشترطها الواقف ان وقف على الفقراء وان وقف على معين واخره
واحدا كان او كثيرا ۱۲ عمده
للفقراء فهي في ماله فان امتنع او كان فقيرا اجره الحاكم وعمّره باجرته ثم
رده الى مصرفه ونقضه يصرف الى عمارته او يدخر لوقت الحاجة اليها وان
هو الذي وقف الواقف ۱۲ عمده
تعذر صرفه اليها بيع وصرف ثمنه اليها ولا يقسم بين مصارفه.
اي صرف النقض الى العمارة ۱۲ عمده

ترجمہ:۔ اگرچہ واقف نے اس بات کی شرط نہ کی ہو کہ مطلقاً فقراء پر وقف کیا ہو اور اگر کسی شخص معین پر وقف کیا اور دیوں کہا ہو کہ اس کے بعد فقیروں کے لئے ہے تو اس کی تعمیر اس معین شخص کے ذمہ ہے اب اگر وہ مرمت نہ کرے یا وہ بالکل مفلس ہو تو حاکم اس کو کرایہ پر دیدے اور زر کرایہ سے اس کی تعمیر و مرمت کرے، مرمت ہو جانے کے بعد اسکو موقوف علیہ کے حوالہ کر دے۔ اور اگر موقوف ٹوٹ جائے تو اس کی ٹوٹی پھوٹی چیزوں کو اس کی تعمیر و مرمت میں لگایا جائے اگر سر دست ضرورت نہ ہو تو وقت حاجت کے لئے ذخیرہ کرکے رکھ دیا جائے اور اگر اس عمارت میں صرف کرنے کے قابل نہ ہو تو ان کو بیچ دیں اور قیمت موقوف کی تعمیر میں صرف کریں لیکن وقف کے مستحقوں کو تقسیم نہ کریں۔

تشریح:۔ (بقیہ صفحہ گذشتہ) لیکن صحیح یہ ہے کہ مستحقین پر تقسیم جائز نہیں اس لئے کہ عین میں اس کا حق نہیں بلکہ اس کے منافع میں ان کا حق ہے ۱۲

سلہ قولہ ویبدأ الخ یعنی موقوف چیز کی آمدنی سے سب سے پہلے اس کی عمارت کی مرمت ہوگی پھر جو اس کی سے قریب تر اور اس کی عمومی مصلحت سے متعلق ہو اس پر آمدنی سے خرچ ہوگا مثلاً امام مسجد اور مدرس مدرسہ پر ان کی ضرورت کی کفایت کے مطابق خرچ کیا جائے گا پھر چراغ، چٹائی ایسے ہی دوسرے مصالح پر خرچ کیا جائے گا یہ تب ہے جبکہ وقف کے مستحق معین نہ ہو اور اگر وقف کا مصرف معین ہو تو اس کی مرمت کے بعد معین مصرف پر خرچ کیا جائے گا۔ نہر وغیرہ میں ہے کہ سراج سے مراد قندیلیں اور ان کا تیل ہے اور بساط سے مراد چٹائی فرش وغیرہ اور ان کے ساتھ ان کا خادم چراغ جلانے والا اور فراش بھی شامل ہے۔ اور امام میں خطیب بھی داخل ہے اس لئے کہ وہ جامع مسجد کا امام ہے اور مسجد کے مصالح میں موذن اور دربان شامل ہے ۱۲

(حاشیہ ھذا) سلہ قولہ واخرہ للفقراء الخ یعنی یوں کہے میں نے یہ گھر اپنی اولاد یا فلاں کی اولاد پر وقف کیا پھر ان کے بعد فقراء کے لئے وقف ہے ۱۲

## خاتم الطبع

بحمد اللہ و منہ و کرمہ بقلم احقر الخلق عبید الحق بن مولانا ظہور الحق جلال آبادی
صدر المدرسین مدرسہ عالیہ ڈھاکہ

۲۸ رمضان المبارک ۱۴۰۴ھ ۲۹ جون ۱۹۸۴ء

میر محمد، کتب خانہ مرکز علم و ادب آرام باغ کراچی